

# شعار

## اصحاب الحدیث

لأبی أحمد الحاکم رحمہ اللہ تعالیٰ







ترجمہ، تحقیق و تخریج

محدث العصر حافظ زبیر علی زئی رحمہ اللہ

مکتبۃ الحدیث حضرو

# فہرست





حافظ معاذ بن زبیر علی زئی

# حرف اول

الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَآلِهِ أَجْمَعِيْنَ .

امام ابو احمد الحاکم رحمہ اللہ (المعروف حاکم کبیر) کسی تعارف کے محتاج نہیں ہیں، آپ امام محمد بن اسحاق بن خزیمہ رحمہ اللہ کے مشہور شاگردوں میں سے ہیں، شعار اصحاب الحدیث آپ کی ایک عظیم الشان تصنیف ہے جس میں آپ نے اہل الحدیث کے بعض عقائد و شعار کو پرُو دیا ہے۔ یہ ایک مختصر مگر جامع کتاب ہے۔ والد محترم رحمہ اللہ نے اس کتاب کا اردو ترجمہ شائع کیا تھا جو کہ مقالات کی دوسری جلد میں موجود ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ اصل عربی عبارت ترجمہ کو مزید فائدہ مند بنا دیتی ہے، یہ بات قارئین کے علم میں اضافہ کا باعث ہوگی کہ والد محترم رحمہ اللہ نے شعار اصحاب الحدیث کی عربی زبان میں تخریج بھی لکھی تھی۔ موجودہ نسخے میں وہ مکمل تخریج شامل کر دی گئی ہے۔ والحمدللہ

جو فوائد میں نے بطور حواشی اضافہ کیے ہیں وہاں ( / معاذ) کا رمز استعمال کیا ہے اور جو فوائد فضیلۃ الشیخ تنویر الحق الترمذی حفظہ اللہ نے بطور حواشی اضافہ کیے ہیں وہاں (/ تنویر الحق) کا رمز استعمال کیا گیا ہے۔

کتاب کی نظر ثانی اساتذہ کرام فضیلۃ الشیخ تنویر الحق الترمذی حفظہ اللہ، فضیلۃ الشیخ حبیب الرحمٰن ہزاروی حفظہ اللہ اور فضیلۃ الشیخ طیب الرحمٰن حفظہ اللہ نے بھی کی ہے، کمپوزنگ کا فریضہ محترم محمد قاسم برہ زئی حفظہ اللہ نے سرانجام دیا ہے۔ جزاھم اللہ أحسن الجزاء

میں والد محترم رحمہ اللہ کے تلمیذ خاص اور اپنے استاد الشیخ حافظ شیر محمد الاثری حفظہ اللہ کا بھی مشکور ہوں جنھوں نے والد محترم رحمہ اللہ کی کئی کتب کمپوز کروا رکھی ہیں جنھیں وہ جلد از جلد شائع کروانے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ ان شاء اللہ

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ہمارے اس عمل کو خالص اپنی رضا کے لیے قبول ومنظور فرمائے اور میرے والد محترم رحمہ اللہ کی خطائیں معاف فرمائے اور ان کے اعمال صالحہ کو قبول فرمائے اور انھیں جنت میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم، صحابہ رضی اللہ عنہم اور محدثین کرام رحمۃ اللہ علیہم کی صحبت نصیب فرمائے۔ آمین یارب العالمین

حافظ معاذ بن زبیر علی زئی

(۱۴/فروری ۲۰۲۳ء)



الشیخ تنویر الحق الترمذی حفظہ اللہ

# تقدیم

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ،الصَّلاۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْأَمِیْنَ،اَمَّا بَعْدُ:

پیارے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ((**لا تزال طائفة من أمتي منصورين لا يضرهم من خذلهم حتّى تقوم الساعة**)) میری اُمت میں قیامت تک ہمیشہ ایک ایسا گروہ رہے گا جسے (اللہ تعالیٰ کی) مدد حاصل رہے گی، جو انھیں چھوڑ دے گا وہ انھیں کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ (سنن ابن ماجہ:٦ واللفظ لہ، سنن ترمذی:٢١٩٢ وسندہ صحیح)

امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ اس حدیث کی تشریح میں فرماتے ہیں: "إن لم تكن هذه الطائفة المنصورة أصحاب الحديث فلا أدري من هم" اگر یہ طائفہ منصورہ اصحاب الحدیث (اہلِ حدیث) نہیں تو پھر میں نہیں جانتا کہ وہ کون لوگ ہیں۔

(معرفۃ علوم الحدیث للحاکم:٢ وسندہ حسن، مناقب الشافعی للبیہقی ١/٦)

امام ابو عبداللہ حاکم رحمہ اللہ فرماتے ہیں: "امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے حدیث کی تفسیر میں بڑی عمدہ بات کی ہے کہ طائفہ منصورہ جسے قیامت تک (بے یارو مددگار) نہیں چھوڑا جائے گا اصحاب الحدیث ہی کا گروہ ہے۔اس تاویل کا حقدار ان (اہلِ حدیث) سے بڑھ کر کون ہے جو نیک لوگوں کے راستے پر چلے، آثارِ سلف کی پیروی کی اور رسول اللہ ﷺ کی سنت کے ذریعے مخالفین واہلِ بدعت (کے سامنے ڈٹ گئے اور ان) کا ناطقہ بند کر دیا۔ جنھوں نے سبزہ زار اور مرغوبات کی پُرعیش زندگی پر صحرائے بے آب و گیاہ کے سفروں کو ترجیح دی اور اہلِ علم واخبار کی صحبت کی خاطر سفری صعوبتوں سے لطف اندوز ہوتے رہے۔"

(معرفۃ علوم الحدیث ص:٢)

امام علی بن المدینی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: "هم أصحاب الحديث" یعنی طائفہ منصورہ سے مراد اہلِ حدیث ہیں۔ (دیکھئے سنن الترمذی:٢١٩٢ وسندہ صحیح)

امام علی بن المدینی رحمہ اللہ اس حدیث کی تشریح میں مزید فرماتے ہیں: "هم أهل الحديث، والذين يتعاهدون مذاهب الرسول ويذبون عن العلم لولا هم لم تجد عند المعتزلة والرافضة والجهمية وأهل الإرجاء والرأي شيئاً من السنن" اس سے مراد اہل حدیث ہیں وہ لوگ کہ جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کے نگاہ بان ومحافظ بنے، جنھوں نے علم شرعی (دین اسلام اور صحیح العقیدہ ثقہ وصدوق اہل علم) کا دفاع کیا، اگر یہ لوگ نہ ہوتے تو (آج) آپ معتزلہ، روافض، جہمیہ، مرجیۂ اور اہل الرائے کے پاس سنت نام کی کوئی شے بھی نہ پاتے۔

(شرف اصحاب الحدیث للخطیب: ۱۲ وسندہ صحیح)

امام علی بن المدینی رحمہ اللہ کے اس عمدہ قول سے معلوم ہوا کہ اہل حدیث ہی طائفہ منصورہ ہیں۔ معتزلہ، روافض، جہمیہ، مرجیہ اور اہل الرائے اور اہل بدعات وغیرہ، طائفہ منصورہ اہل حدیث سے الگ تھلگ گمراہ فرقے ہیں۔ نیز اگر طائفہ منصورہ اہل حدیث نہ ہوتے تو ان گمراہوں کے پاس سنت نام کی کوئی شے سرے سے موجود ہی نہ ہوتی۔

شیخ الاسلام امام عبداللہ بن المبارک رحمہ اللہ کے شاگرد رشید ثقہ وصدوق محدث علی بن الحسن بن شقیق رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے امام ابن مبارک رحمہ اللہ سے سنا وہ فرماتے تھے کہ: "نعرف ربنا فوق سبع سماوات، على العرش استوى بائن من خلقه، ولا نقول كما قالت الجهمية بأنه ههنا، وأشار إلى الأرض" "ہم اپنے رب کو اس طرح جانتے ہیں کہ وہ ساتوں آسمانوں کے اوپر اپنے عرش پر مستوی ہے۔ عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ نے زمین کی طرف اشارکرتے ہوئے کہا:" اور ہم جہمیہ کی طرح یہ نہیں کہتے کہ وہ اس جگہ بھی حاضر وموجود ہے۔"

(کتاب الاسماء والصفات از امام ابوبکر البیہقی ۲/ ۳۳۶ ح: ۹۰۳ وسندہ صحیح، الرد علی الجہمیہ از امام عثمان بن سعید الدارمی ص: ۴۷ ح: ۶۷ وسندہ صحیح، سیر اعلام النبلاء ۸/ ۴۰۲ ت: ۱۱۲)

امام الذہبی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: "قلت: الجهمية يقولون: إن البارى

تعالى في كل مكان، السلف يقولون:إن علم الباري في كل مكان، ويحتجون بقوله تعالى ﴿وهو معكم أينما كنتم﴾ [الحديد: ٤]يعني بالعلم، ويقولون:إنه على عرشه استوى كما نطق به القرآن والسنة " میں کہتا ہوں کہ جہمیہ یہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ہر جگہ موجود وحاضر ہے۔جب کہ سلف صالحین یہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا علم (سننا، دیکھنا وغیرہ) ہر جگہ ہے۔(جہمیہ وغیرہ) اللہ تعالیٰ کے قول:﴿وهو معكم أينما كنتم﴾ سے اس کے حاضر وموجود ہونے پر دلیل لیتے ہیں۔جب کہ سلف اس سے علم مراد لیتے ہیں۔سلف صالحین یہ فرماتے ہیں کہ: وہ اپنے عرش پر مستوی ہے جیسا کہ قرآن وسنت میں موجود ہے۔

(سیر اعلام النبلاء: ۴۰۲/۸ ت ۱۱۲)

ابن فرقد شیبانی کے استاذ امام یزید بن ہارون رحمہ اللہ سے پوچھا گیا کہ آپ جہمیہ کے بارے میں کیا فرماتے ہیں؟ انھوں نے فرمایا: "یستتابون" ان سے توبہ کروائی جائے۔ ایک پوچھنے والے نے پوچھا کہ جہمیہ کون لوگ ہوتے ہیں؟ امام یزید رحمہ اللہ نے سر جھکایا اور پھر سر اٹھا کر فرمایا: "من توهم الرحمن على العرش استوى خلاف ما في قلوب العباد فهو جهمي" عام بندوں کے دلوں میں استوی علی العرش کا جو مفہوم ہے جو اس کے خلاف اللہ کو عرش پر مستوی مانے وہ جہمی ہے۔

(مسائل الامام احمد روایۃ ابی داود، ح: ۱۷۴۳ وسندہ صحیح)

امام بخاری رحمہ اللہ طائفہ منصورہ والی روایت کی تشریح میں فرماتے ہیں: "هم أهل الحديث" وہ اہل حدیث ہیں۔(مسئلۃ الاحتجاج بالشافعی للخطیب ص ۴۷ وسندہ صحیح)

امام ابن حبان رحمہ اللہ نے طائفہ منصورہ والی حدیث پر یوں باب باندھا ہے: "ذكر اثبات النصرة لأصحاب الحديث إلى قيام الساعة" اہلِ حدیث کے لیے قیامت تک نصرت کے اثبات کا بیان۔(صحیح ابن حبان ح ۶۱)

خوب یاد رہے کہ قرآن واحادیث سے محبت، ان پر عمل پیرا ہونے کا جذبہ صادقہ

وداعیہ اوران کے مطالعہ کا حقیقی ذوق وشوق تب ہی پیدا ہوتا ہے، جب انھیں پڑھنے والا صحیح العقیدہ ہو، اس کے دل میں نبی کریم ﷺ کی غیر مشروط اتباع واطاعت، محبت وعقیدت ہو۔ وہ کسی بھی صحیح وحسن احادیث کو پڑھتے وقت یہ محسوس کرے گویا وہ نبی کریم ﷺ کی مجلس اقدس کے اندر بیٹھا ہے۔

صحیح وحسن احادیث پر یقین واطمینان اوران کی قبولیت کی حد تک ہمیں یہی سمجھنا چاہیے۔لیکن فی الواقع ہم بہت پچھلے دور میں ہیں، سوقرآن واحادیث کا حقیقی مفہوم جاننے کے لیے ہمیں صحیح العقیدہ، ثقہ وصدوق سلف صالحین یعنی صحابہ کرام، صحیح العقیدہ ثقہ وصدوق تابعین، تبع تابعین، ائمہ محدثین، مفسرین، شارحین رحمۃ اللہ علیہم وغیرہم کی طرف رجوع کرنا پڑے گا یہی حقیقی معنوں میں فقہاء ہیں۔

ثقہ وصدوق امام نعیم بن حماد رحمہ اللہ فرماتے ہیں: "كان ابن المبارك يكثر الجلوس في بيته، فقال له تكثُر الجلوس في بيتك ألا تستوحش؟۔فيقول:كيف أستوحشُ وأنا مع النبي ﷺ وأصحابه والتابعين لهم بإحسان "امام عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ اکثر اپنے گھر میں ہی بیٹھے رہتے تھے، ان سے کہا گیا آپ اکثر اپنے گھر میں ہی بیٹھے رہتے ہیں کیا آپ کو اس سے وحشت نہیں ہوتی؟ آپ رحمہ اللہ نے فرمایا: میں کیسے وحشت محسوس کرسکتا ہوں میں تو (احادیث لکھنے، انھیں یاد کرنے میں ایسا مشغول ہوتا ہوں گویا) میں نبی اکرم ﷺ، آپ کے صحابہ کرام اور تابعین عظام کے ساتھ ہوتا ہوں۔

(شعب الایمان للبیہقی ۲۸۲/۳ ح:۱۶۵۴ وسندہ حسن لذاتہ، تاریخ بغداد ۱۵۳/۱۰، تاریخ دمشق ۴۵۸/۳۲)

علامہ سبکی فرماتے ہیں: " الأولى عندي اتّباع الحديث ولْيفرض الإنسان نفسه بين يدي النبي ﷺ وقد سمع ذلك منه، أيسعه التأخر عن العمل به؟لا والله، وكلّ أحدمكلّف بحسب فهمه "میرے نزدیک اولیٰ اور بہتر یہ ہے کہ حدیث کی اتباع کی جائے، اورانسان اپنے آپ کو نبی کریم ﷺ کے

سامنے فرض کرے اور وہ آپ سے حدیث سنے تو کیا اسے اس حدیث پر عمل کو مؤخر کرنے کی گنجائش ہے؟ اللہ کی قسم قطعاً نہیں ہر انسان اپنی سمجھ و فہم کے مطابق ہی مکلّف ہے۔

(معنی قول الامام المطلبی: إذا صح الحدیث فھو مذھبی، المطبوع فی ''مجموعہ رسائل المنیریہ ۳/۱۰۲)

امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ مجھ سے محمد بن الحسن الشیبانی نے پوچھا کہ ہمارے صاحب کے پاس علم زیادہ ہے کہ آپ کے صاحب کے پاس؟ اپنے صاحب سے ان کی مراد امام ابوحنیفہ تھے اور ہمارے صاحب سے ان کی مراد امام مالک بن انس رحمہ اللہ تھے۔ امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے ان سے کہا کہ آپ! عدل وانصاف کے ساتھ بات کریں گے؟ تو اس نے کہا: ہاں! میں نے کہا: میں آپ کو اللہ کی قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ قرآن کا علم ہمارے امام رحمہ اللہ کے پاس زیادہ تھا کہ آپ کے امام ابوحنیفہ کے پاس؟ محمد بن الحسن نے کہا: آپ کے امام رحمہ اللہ کے پاس زیادہ تھا۔ امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے انھیں کہا: سنت کا علم ہمارے امام کے پاس زیادہ تھا کہ تمہارے امام کے پاس؟ تو انھوں نے کہا: اللہ کی قسم! تمہارے امام (مالک رحمہ اللہ) کے پاس سنت کا علم زیادہ تھا۔ امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے انھیں اللہ کی قسم دے کر پوچھا کہ صحابہ کرام اور متقدمین کے اقوال (وافعال) کا علم آپ کے امام (ابوحنیفہ) کے پاس زیادہ تھا کہ ہمارے امام مالک رحمہ اللہ کے پاس زیادہ تھا؟ تو اس نے کہا کہ (اس مسئلہ میں بھی) آپ کے امام کے پاس علم زیادہ تھا۔ امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے کہا: ''لم یبق إلا القیاس، والقیاس لا یکون إلا علی ھذہ الأشیاء فمن لم یعرف الأصول فعلی أی شيء یقیس؟'' اب صرف قیاس ہی بچا ہے، اور قیاس تو ان ہی چیزوں پر ہوتا ہے، جو اصول ہی نہ جانتا ہو وہ قیاس کرے گا کس چیز پر؟ (تقدمۃ الجرح والتعدیل ۱/۵۳، ۵۸ وسندہ صحیح)

امام شافعی رحمہ اللہ کی یہ عبارت اپنے مطلوب ومقصود پہ بالکل واضح ہے کہ جو شخص قرآن واحادیث کا حقیقی علم ہی نہ رکھتا ہو وہ کس طرح فقیہ ہوسکتا ہے؟ جو فقہ کے بنیادی ماخذ ومبادی ہی نہ جانتا ہو وہ قیاس کس بنا پر کرے گا؟ امام شافعی رحمہ اللہ کی عائد کردہ یہ شروط وقیود

توحقیقی فقہاء کے لیے ہیں۔

سلف صالحین قرآن واحادیث کا جوفہم بیان فرمائیں گے وہی حق وصواب ہوگا اوراسی میں خیر وبرکت ہے اس سے روگردانی خسران مبین ہے۔ ان کے مقابلہ میں خودساختہ فہم ہلاکت وبربادی ہے۔ وہ نام نہاد فقہاء جو نہ تو صحیح العقیدہ ہیں اور نہ ہی ثقہ وصدوق ہیں اور نہ ہی قرآن وحدیث کے حقیقی علم سے ہی نوازے گئے ہیں ان کا بیان کردہ فہم بھی تباہی وبربادی، ہلاکت ورذالت ہے، ان سے دین لینا زہر کوتریاق سمجھ کر پینے کے مترادف ہے۔ زہر کوتریاق سمجھ کر پینے والا صرف جان سے ہی جاتا ہے مگر نااہلوں سے دین لینے والا جان سے بھی زیادہ قیمتی چیز ایمان سے ہاتھ دھو بیٹھتا ہے۔

سیدنا ابوامیہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ((من أشراط الساعة ثلاثة إحداهن أن يلتمس العلم عند الأصاغر)) قیامت کی تین نشانیوں میں سے ایک یہ بھی ہے کہ علم اصاغر سے حاصل کیا جائے گا۔

(طبرانی کبیر ۲۲/۳۶۱، ۳۶۲، ح: ۹۰۸ وسندہ حسن لذاتہ، کتاب الزہد والرقاق لابن المبارک، ح: ۶۱، الجامع لاخلاق الراوی وآداب السامع للخطیب ص: ۲۱۸، جامع بیان العلم وفضلہ لابن عبدالبر ۱/۴۹۵ ح: ۱۰۵۱)

ثقہ محدث ابو صالح محبوب بن موسی رحمہ اللہ فرماتے ہیں میں نے عبد اللہ بن المبارک رحمہ اللہ سے سوال کیا کہ: ''من الأصاغر؟'' اصاغر سے کیا مراد ہے؟ تو انھوں نے فرمایا: "أهل البدع" اس سے اہلِ بدعات مراد ہیں۔

(الجامع لاخلاق الراوی وآداب السامع، ص: ۲۱۸ وسندہ صحیح)

ثقہ وصدوق محدث نعیم بن حماد رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ امام عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ سے پوچھا گیا کہ: ''من الأصاغر؟'' اصاغر سے کیا مراد ہے؟ تو انھوں نے فرمایا: "الذين يقولون برأيهم" اس سے اہل الرائے مراد ہیں۔

(جامع بیان العلم وفضلہ ۱/۴۹۵، ۴۹۶ ح ۱۰۵۲ وسندہ حسن لذاتہ)

سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: ''لا يزال الناس بخير ما أخذوا

العلم عن أكابرهم وعن أمنائهم وعلمائهم، فإذا أخذوه من صغارهم و شرارهم هلكوا ''لوگ اس وقت تک ہمیشہ خیر و بھلائی کے ساتھ رہے گے، جب تک وہ علم اپنے اکابر، اپنے امانت دار و دیانت دار علماء اور اپنے (صحیح العقیدہ ماہر فن) علماء سے حاصل کریں گے، اور جب وہ علم اپنے صغار (منہج سلف صالحین سے ہٹے ہوئے بدعتی) لوگوں سے اور اپنے شریر علماء سے حاصل کریں گے تو وہ تباہ و برباد ہو جائیں گے۔

(الفقیہ والمتفقہ للخطیب ۲/۱۵۵ ح:۷۷۶ وسندہ حسن، المدخل الی السنن الکبری للبیہقی ۱/۲۴۶، جامع بیان العلم و فضلہ لابن عبدالبر ۱/۴۹۷ ح:۱۰۵۷، کتاب الزہد والرقاق لابن المبارک، ح:۸۱۵، عمر بن محمد بن احمد الجمحی رحمہ اللہ صدوق حسن الحدیث راوی ہے۔ وثقہ الحاکم أبو عبداللہ وابن بشران بتصحیح أحادیثہ۔ دیکھئے مستدرک حاکم ۱/۲۲۴ ح:۸۱۴، ۳/۱۴۰ ح:۴۶۷۶، ۴/۳۱۴ ح:۷۷۸۷، امالی ابن بشران ۱/۱۴۷ ح:۳۵۶)

اہل باطل احادیث کے بارے میں دو گروہوں میں منقسم ہیں:

۱: ایک گروہ سرعام احادیث کا انکار کرتا ہے، انھیں منکرین احادیث کہا جاتا ہے۔ یہ لوگ جو احادیث ان کی خواہشات کے موافق نہ ہوں پہلے انھیں اپنے ذہنی سانچے میں ڈھالنے کی کوشش کرتے ہیں جب یہاں نہ ڈھلیں تو پھر انھیں خلاف قرآن کہہ کر رد کرتے ہیں اور کبھی اپنی عقل نارسا کی سان پہ چڑھاتے ہیں اور پھر انھیں یہ کہہ کر رد کر دیتے ہیں کہ یہ عقل و مشاہدے کے خلاف ہیں۔ اور کبھی اپنے نام نہاد درایتی ہتھیار کو آزماتے ہوئے ان پر درانتی چلا دیتے ہیں، اگر اور کچھ نہ ملے تو پھر انھیں رد کرنے کے لیے اپنے روایتی حربے اور پروپیگنڈا ''عجمی سازش'' کو حرکت میں لا کر اپنے آپ کو ہر طرح کی ذمہ داری اور باز پرس سے آزاد سمجھتے ہیں۔

۲: غالی مقلدین: انھوں نے جمع احادیث کو واضح الفاظ میں عجمی سازش نہیں کہا کیوں کہ یہ لوگ اس بات کو بخوبی جانتے ہیں کہ اس طرح اگر انکار کیا بھی تو زیادہ سے زیادہ ان احادیث کا ہوگا جنھیں بیان کرنے والے عجمی ہوں گے۔ اہل عرب کی بیان کردہ احادیث تو پھر بھی

ہمارا تقلیدی راستہ روکے کھڑی ہوں گی۔ سو ایسے وار کا کیا فائدہ جس سے میدان بھی پوری طرح صاف نہ ہو اور کھلے لفظوں میں انکار احادیث کا فتویٰ بھی لگے؟ اس گروہ نے احادیث، روایانِ احادیث پر خود ساختہ جروحات اور ستودہ صفات ائمہ محدثین خواہ وہ اہل عرب میں سے ہوں یا اہل عجم میں سے ہوں کو ایسی ایسی بے نقط سنائیں جو اکثر و بیشتر منکرین احادیث کے بھی حاشیہ خیال میں نہیں گزری ہوں گی (الامان الحفیظ) کہ جس سے دین اسلام کی ساری عمارت ہی زمین بوس ہو کر رہ جاتی ہے۔ بلکہ معاف کیجیے گا کہ کبھی کبھی تو عصرِ حاضر کے منکرین احادیث کے عالمی چیمپین کا کوشاہ صاحب بھی ان کے سامنے کا کے ہی نظر آتے ہیں۔ یہ لوگ اپنے تارِ عنکبوت سے بھی زیادہ کمزور مذہب و مسلک کو بچانے کے لیے دن رات طرح طرح کے جتن کرتے رہتے ہیں۔ جب ان سے کوئی بات نہیں بنتی تو پھر یہ اُن ائمہ محدثین پہ ہی برسنا شروع ہو جاتے ہیں جنھیں بزبان نبوی ﷺ سے سعادت حاصل ہو چکی ہے۔ ستم ظریفی دیکھیے کہ اگر یہی کچھ کھلے منکرین احادیث کریں تو کفر، مگر بقول الطاف حسین حالی: مومنوں پہ کشادہ ہیں رائیں۔ یہ کریں تو یہ سب کچھ عین دین اسلام کی خدمات۔

حالاں کہ ائمہ محدثین اور ان کے متبعین طائفہ منصورہ ہیں۔ آپ ﷺ نے ان کی فضیلت بیان کی ہے۔ منکرین احادیث کے دجل ''جمع احادیث عجمی سازش'' ہے۔ اس پہ بھی ایک نظر ڈال لیتے ہیں۔

سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں نے خواب میں بہت زیادہ سیاہ بکریاں دیکھیں پھر ان میں بہت سی سفید بکریاں شامل ہو گئیں۔'' صحابہ کرام نے عرض کیا: اللہ کے محبوب! آپ اس کی کیا تعبیر ارشاد فرمائیں گے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ((العجم یشرکونکم فی دینکم وأنسابکم قالوا: العجم یا رسول اللّٰہ؟ قال: لو کان الإیمان معلقا بالثریا لناله رجال من العجم و أسعدهم به الناس))
اس کی تعبیر یہ ہے کہ عجمی لوگ تمہارے دین اور نسب میں شامل ہو جائیں گے۔ (صحابہ کرام نے

از راہ تعجب پوچھا) اللہ کے محبوب! کیا عجم ہمارے دین اور نسب میں شامل ہو جائیں گے؟۔آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا: ہاں! اگر ایمان (دین اور علم) ثریا ستارے پہ بھی لٹک جائے تو اہل عجم میں سے (بعض) لوگ اسے وہاں سے بھی ضرور حاصل کر لیں گے، اور یہ سعادت وخوش نصیبی باقی لوگوں کی نسبت سب سے زیادہ ان ہی کے مقدر میں ہو گی۔

(مستدرک حاکم ۳۹۵/۴ ح:۸۱۹۴ وسندہ حسن لذاتہ نسخۃ الشیخ صالح اللحام، اتحاف المہرۃ لابن حجر ۳۲۴/۸ ح:۹۴۷۱)

ایک حسن لذاتہ روایت میں ہے کہ: ((لو کان العلم بالثریا، لتناوله ناس من أبناء فارس)) اگر علمِ دین ثریا ستارے پہ بھی پہنچ جائے تو بھی فرزندان اہل فارس اسے وہاں سے ضرور حاصل کر لیں گے۔

(مسند احمد ۴۶۹/۲ ح:۱۰۰۵۹ وسندہ حسن، نیز دیکھئے مسند احمد ۲۹۶/۲، ۲۹۷، ۴۲۰، ۴۲۲ ح:۷۹۳۷، ۹۴۳۰، ۹۴۵۴، بغیۃ الباحث عن زوائد مسند الحارث ۹۴۳/۲ ح:۴۰)

ایک روایت میں ہے کہ آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا: ((نضر الله امرأً سمع منا حديثًا، فحفظه حتى يبلغه فرب حامل فقه إلى من هو أفقه منه، و رب حامل فقه ليس بفقيه)) اللہ تعالیٰ خوش وخرم رکھے اس شخص کو جو ہماری کوئی حدیث سنے، پھر اسے یاد رکھے اور آگے بیان کرے کبھی فقہ (مراد احادیث ہیں اور یہی درحقیقت فقہ ہیں) اٹھانے والا اس کی طرف اسے اٹھا کر لے جاتا ہے جو اس سے زیادہ فقیہ ہوتا ہے۔ (سنن ابوداود: ۳۶۶۰ وسندہ صحیح)

ایک روایت میں الفاظ ہیں: ((نضر الله امرأ سمع منا حديثا، فبلغه كما سمعه، فرب مبلغ أوعى من سامع)) اللہ تعالیٰ تروتازہ رکھے اس شخص کو جو ہماری کوئی حدیث سنے اور اسے اسی طرح آگے پہنچائے جس طرح اس نے اسے سنا تھا اور کتنے ہی لوگ ہوں گے جنھیں وہ حدیث پہنچے گی وہ اسے ان پہنچانے والوں سے زیادہ یاد رکھنے والے ہوں گے۔

(صحیح ابن حبان: ۶۹ وسندہ حسن لذاتہ، مسند بزار ۳۸۲/۵ ح:۲۰۱۴)

ان روایات میں آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے ہر اس شخص کو دُعا دی ہے جو آپ کی احادیث پر عمل پیرا ہوتا ہے، انھیں یاد کرتا اور آگے بیان کرتا ہے، خواہ وہ اہل عرب میں سے ہو یا اہل عجم میں

سے، ہاں البتہ اس کا صحیح العقیدہ اور ثقہ وصدوق ہونا ضروری ہے۔ صحیح العقیدہ ہونے کی شرط تو دوسرے دلائل کے مدنظر ہے ۔اس کے ثقہ وصدوق ہونے کی دلیل ان روایات کا یہ حصہ: ''فحفظه حتى يبلغه'' اور ''فبلغه كما سمعه'' ہے۔ کیوں کہ ان دونوں جملوں میں موجود شرط پر صرف ثقہ وصدوق راوی ہی پورے اترتے ہیں۔

ان روایات سے معلوم ہوا کہ جمع احادیث 'عجمی سازش' نہیں بلکہ اہل عجم کے لیے بزبان نبوی ﷺ عین سعادت ہے۔

الحمدللہ اہل الحدیث کے پاس تو باسند دلائل وبراہین موجود ہیں۔ شریعت میں تو حیات صحابہ کرام کے بعد متون بھی تب ہی قابل قبول ہوتے ہیں جب وہ صحیح وحسن اسانید کے ساتھ منقول ہوں۔

امام عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ فرماتے ہیں: "الإسناد من الدين، ولولا الإسناد لقال من شاء ما شاء" سند دین میں سے ہے اگر سند نہ ہوتی تو جس کے جی میں جو آتا وہ کہہ دیتا۔ (مقدمہ صحیح مسلم: ۳۲ ترقیم دارالسلام)

مزید فرماتے ہیں: "الإسناد عندي من الدين، لو لا الإسناد لقال من شاء ما شاء، فإذا قيل له من حدثك؟ بقي" میرے نزدیک سند دین میں سے ہے، اگر سند نہ ہوتی تو جس کے جی میں جو آتا وہ کہہ دیتا، جب اس سے یہ کہا جاتا ہے کہ (جو بات تو بیان کرتا ہے) تجھے وہ کس نے بیان کی ہے؟ تو وہ خاموش ہو جاتا ہے۔

(کتاب العلل الصغیر للترمذی المطبوع فی آخر سننہ ص: ۸۹۱ وسندہ صحیح)

جن کے پاس دلائل واسانید نہیں ان کے بارے میں شیخ الاسلام امام عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ کیا ہی خوب فرماتے ہیں: "مثل الذي يطلب أمر دينه بلا إسناد كمثل الذي يرتقي السطح بلا سلم" ان لوگوں کی مثال جنھوں نے دین کو سند کے بغیر لیا ہے اس آدمی کی طرح ہے جو چھت پر سیڑھی کے بغیر چڑھتا ہے۔

(شرف اصحاب الحدیث للخطیب البغدادی، ص: ۸۷ وسندہ حسن)

امام محمد بن شاذان الجوہری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے امام علی بن المدینی رحمہ اللہ سے حدیث کی سند کے بارے میں سوال کیا تو انھوں نے سر جھکایا (پھر اٹھایا) اور فرمایا: "تدری ما قال أبو سعید الحداد؟ قال: الإسناد مثل الدرج ومثل المراقی، فإذا زلّت رِجلك عن المرقاة سقطت، الرأی مثل الدرج" تُو جانتا ہے کہ اس بارے میں ابوسعید احمد بن داود الحداد الواسطی رحمہ اللہ نے کیا کہا ہے؟ پھر فرمایا کہ انھوں نے کہا کہ: سند کی مثال زینے اور سیڑھی کی سی ہے۔ جب تیرا پاؤں سیڑھی سے پھسلے گا تو تُو اس سے نیچے گر جائے گا۔ رائے بھی سیڑھی کی طرح ہے۔

(شرف اصحاب الحدیث للخطیب البغدادی ص: ۸۷ وسندہ حسن)

اسلام تو یہ تعلیم دیتا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ((من أرضى الله بسخط الناس كفاه الله، ومن أسخط الله برضا الناس وكله الله إلى الناس)) جو لوگوں کی خوشنودی اور رضا کے مقابلہ میں اللہ کو خوش رکھے گا اللہ اسے (لوگوں سے) کافی ہو جائے گا۔ اور جو لوگوں کی خوشنودی کے حصول میں اللہ کو ناراض کر دے اللہ اسے لوگوں ہی کے سپرد کر دیتا ہے۔ (صحیح ابن حبان: ۲۷۷ وسندہ صحیح، احوال الرجال للامام الجوزجانی ص: ۸ وسندہ صحیح)

دیکھئے کہ اسلاف امت کس قدر اتباع سنت پہ زور دیتے تھے۔ مشہور تبع تابعی امام ابو محمد سفیان بن عیینہ رحمہ اللہ کیا ہی خوب فرماتے ہیں: "إن رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم هو الميزان الأكبر فعليه تعرض الأشياء، على خُلقه وسيرته و هديه فما وافقها فهو الحقُ وما خالفها فهو الباطلُ۔" نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مبارک میزان اکبر ہے، اسی ہی پہ (تمام) معاملات کو پیش کیا جائے گا، یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت واخلاق اور طریقہ جات پر عقائد ونظریات، اعمال وکردار کو پیش کیا جائے گا، جو اس کے موافق ومطابق ہوا وہ حق ہے اور جو ان کے خلاف ومعارض ہوا وہ باطل ہے۔

(الجامع لاخلاق الراوی وآداب السامع للخطیب ص: ۱۶۷ وسندہ صحیح حسن، ابن مسعر هو محمد بن مسعر وهو صدوق حسن الحدیث، ترجمته فی تاریخ بغداد ۳/ ۱۹۰، ۱۹۱)

امام محمد بن ادریس الشافعی رحمہ اللہ کیا ہی خوب فرماتے ہیں کہ: ''أن یقبل الخبرُ فی الوقت الذی یثبتُ فیہ و إن لم یمضی عمل من الأئمة بمثل الخبر الذی قبلوا'' حدیث جس وقت پایہ ثبوت کو پہنچ جائے گی اسی ہی وقت اسے قبول کیا جائے گا، خواہ اس سے قبل قبول کرنے والے پہلے ائمہ کا عمل اس کے موافق ہو یا نہ ہو۔

(الرسالہ ص: ۴۷۵، فقرہ: ۱۱۶۵)

امام ابو عبداللہ محمد بن ادریس الشافعی رحمہ اللہ مزید فرماتے ہیں: ''فنعلم أن المسلمین کلھم لا یجھلون سُنتہ، وقد یمکن أن یجھلھا بعضھم۔'' ہم یہ بات جانتے ہیں کہ تمام ہی مسلمان آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت سے کبھی جاہل نہیں رہ سکتے۔ اور ہاں یہ ممکن ہے کہ ان میں سے بعض آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت سے جاہل رہ جائیں۔ (کتاب الام ۹/۳۹۱، الفقیہ والمتفقہ ۱/۲۲۳ وسندہ صحیح، واللفظ لہ)

امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کس قدر زبردست بات فرماتے ہیں کہ: ''من رد حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فھو علی شفا ھلکة۔'' جس نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی کسی حدیث کو رد کیا وہ تباہی و بربادی کے گڑھے میں ہے۔

(الفقیہ والمتفقہ للخطیب البغدادی ۱/۲۸۹ ح: ۲۸۴، طبقات الحنابلہ ۲/۱۴ وسندہ حسن لذاتہ)

سید الفقہاء امام بخاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''أذا ثبت الخبر عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم و أصحابہ فلیس فی الأسود و نحوہ حجة'' جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث اور صحابہ کرام کے آثار ثابت ہو جائیں تو پھر اسود (بن یزید) وغیرہ (تابعین) کے اقوال میں کوئی دلیل نہیں رہتی۔ (جزء القراءة تحت ح: ۴۲)

امام بخاری رحمہ اللہ مزید فرماتے ہیں: ''فلیس لأحد أن یعود لما نھی النبی صلی اللہ علیہ وسلم عنہ'' کسی انسان کے لیے یہ جائز و حلال نہیں کہ وہ کوئی ایسا کام کرے جس نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا۔ (جزء القراءة تحت ح: ۱۳۶)

''أن یعود'' کا معنی تو یہ ہے کہ وہ دوبارہ اس کا ارتکاب کرے۔ لیکن یہاں اس کا

مرادی معنی کیا گیا ہے۔

ائمہ دین کی یہ ایمان افروز اور دین کو جلا بخشنے والی باتیں ہیں۔

ابو طاہر برکہ الخوزی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں نے امام مالک اور امام شافعی کی افضلیت کے بارے میں ابوالحسن علی بن محمد بن محمد المالکی المغازلی رحمہ اللہ سے مناظرہ کیا، ابو طاہر الخوزی فرماتے ہیں چونکہ میں شافعی المذہب تھا لہٰذا میں نے امام شافعی رحمہ اللہ کو افضل قرار دیا، اور ابوالحسن المغازلی مالکی المذہب تھا لہٰذا اس نے امام مالک رحمہ اللہ افضل قرار دیا۔ پھر ہم دونوں نے اپنا قضیہ امام ابو مسلم (عمر بن علی بن احمد بن اللیث) اللیثی رحمہ اللہ (المتوفی: ۴۶۶ یا ۴۶۸ھ) کی خدمت میں پیش کیا تو انھوں نے بھی امام شافعی رحمہ اللہ کو افضل قرار دیا۔ یہ سن کر ابوالحسن المغازلی غصہ ہوئے اور کہا شاید آپ بھی امام شافعی رحمہ اللہ کے مذہب پر ہیں۔ یہ سن کر امام ابو مسلم اللیثی رحمہ اللہ نے فرمایا: ''نحن أصحاب الحديث، الناس على مذاهبنا فلسنا على مذهب أحد، ولو كنا نُنتَسبُ إلى مذهب أحد لَقِيْلَ: أنتم تضعون له الأحاديث''

ہم اصحاب الحدیث ہیں، لوگ ہمارے مذاہب پر ہوتے ہیں ہم کسی کے مذہب پر نہیں ہوتے ہیں۔ اور اگر ہم ہی (اماموں میں سے کسی امام کے) مذہب کی طرف منسوب ہوتے تو پھر ضرور یہ کہا جاتا کہ تم لوگ اس امام کے مذہب کے لیے احادیث گھڑتے ہو۔

(سؤالات الحافظ ابی الطاہر السلفی لخمیس الخوزی ص: ۱۱۸، ت: ۱۱۳ وسندہ صحیح)

اس روایت پر تبصرہ کرتے ہوئے محدث العصر حافظ زبیر علی زئی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: ''معلوم ہوا کہ اصحاب الحدیث (اہل الحدیث) کسی تقلیدی مذہب مثلاً شافعیت اور مالکیت کے مقلد نہیں تھے بلکہ قرآن و حدیث پر عمل کرنے والے تھے۔ اس عظیم الشان حوالے کے بعد بھی اگر کوئی شخص یہ دعویٰ کرے کہ اصحاب الحدیث شافعیت و مالکیت وغیرہما کی تقلید کرنے والے تھے (!) تو یہ شخص اپنا دماغی معائنہ کروالے۔''

(تحقیقی، اِصلاحی اور علمی مقالات ج ۲ ص ۴۹)

تنبیہ: بعض علماء کے ساتھ حنفی، شافعی، مالکی اور حنبلی وغیرہ کا سابقہ ولاحقہ لگا ہوتا ہے۔ جسے دیکھ کر موجودہ دَور کے بعض آلِ تقلید خوشی سے بغلیں بجاتے پھرتے ہیں کہ چلو یہ حنفی نہ سہی لیکن مقلد تو ہیں۔ حالاں کہ اس کا مفہوم یہ ہے کہ جن علماء کے ساتھ اس طرح کے سابقے لاحقے لگے ہوتے ہیں اگر وہ صحیح العقیدہ ثقہ وصدوق ہوں تو اس کا مطلب صرف اتنا ہے کہ ان علماء کی اکثر مسائل میں رائے وسوچ اس امام کے ساتھ موافق آ گئی ہے جس کی طرف اسے منسوب کیا گیا ہے۔ شوافع کے علماء میں سے ابو بکر عبداللہ بن احمد القفال المروزی، ان کے شاگرد قاضی ابو علی حسین بن محمد، ابو علی، اور استاذ ابو اسحاق رحمۃ اللہ علیہم وغیرہم سے مروی ہے کہ انھوں نے فرمایا: ''لسنا مقلدین للشافعی، بل وافق رأینا رأیه'' ہم امام شافعی رحمہ اللہ کے مقلد نہیں ہیں بلکہ ہماری رائے ان کی رائے کے موافق آ گئی ہے۔

(البحر المحیط فی اصول الفقہ ۸/۲۴۱، ۳۴۳ للامام محمد بن عبداللہ الزرکشی، تحفۃ المحتاج فی شرح المنہاج ۱۰/۱۰۹ للامام احمد بن محمد بن علی الھیتمی، الاقناع فی حل الفاظ ابی شجاع ۲/۶۱۴ للخطیب الشربینی محمد بن احمد، التقریر والتحبیر ۳/۳۴۰، ۳۴۵، لابی عبداللہ محمد بن محمد بن محمد، المعروف بابن امیر حاج الحنفی تقریرات الرافعی ۱/۱۱۱، النافع الکبیر لمن یطالع الجامع الصغیر ص: ۷، از عبدالحئ لکھنوی)

اس حوالہ سے معلوم ہوا کہ پہلے علماء کے ساتھ جو شافعی وحنبلی وغیرہ کی نسبت ہے اس کا یہی معنی ہے۔

خراسان میں اہل الرائے میں سے بشر بن یحییٰ نامی ایک شخص گزرا ہے، اس کا اہل الرائے کے ہاں بڑا مقام تھا، لیکن جاہل تھا اسے علم وتحقیق سے کوئی لگاؤ اور سروکار نہیں تھا، امام الجرح والتعدیل امام ابو زرعہ الرازی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ ہمارے پاس آیا (مناظروں کا شوقین تھا) اس نے یہاں مناظرے کیے یہاں کے علماء نے دوران بحث امام طاوؤس رحمہ اللہ کی سند سے مروی کوئی روایت پڑھی تو اس (جہالت کے پتلے) نے فارسی زبان میں یہ کہا: جس کی عربی یہ بنتی ہے کہ: ''یحتجون علینا بالطیور'' یہ لوگ ہمارے خلاف پرندوں (کی سند) سے دلیل لیتے ہیں۔

(الکفایہ فی علم الروایۃ ص:۱۶۳ وسندہ صحیح، کتاب الضعفاء لابی زرعہ الرازی ۲/۳۴۳)

تنبیہ: طاوس عربی زبان میں مور کو کہتے ہیں۔ لیکن یہاں روایت کی سند میں مشہور ثقہ و متقن محدث امام طاوس بن کیسان رحمہ اللہ تھے، جسے بوجہ جہالت اہل الرائے کے فقیہ بشر بن یحییٰ نے مور سمجھا اور کہا: اہل الحدیث ہمارے خلاف پرندوں سے دلیل لیتے ہیں۔ اہل الرائے میں یہ کوئی صرف بشر بن یحییٰ الخراسانی ہی کا حال نہیں بلکہ یہاں ایسے کئی ایک عجوبے موجود ہیں۔

امام شافعی رحمہ اللہ سے کہیں بھی صحیح و حسن احادیث کی مخالفت ثابت نہیں ہے۔ انھوں نے صاف اور بالکل واضح لفظوں میں یہ اعلان کیا کہ: ''کل ما قلت۔ وکان عن رسول اللہ ﷺ خلاف قولی مما یصح فحدیث النبی ﷺ أولی ولا تقلدونی '' جب کبھی بھی میں کوئی ایسی بات کہوں جو نبی کریم ﷺ کی صحیح حدیث کے خلاف ہو تو نبی کریم ﷺ کی حدیث ہی اولیٰ ہے، تم میری تقلید مت کرنا۔

(آداب الشافعی لابن ابی حاتم الرازی ص:۶۹ وسندہ حسن لذاتہ)

ایک مرتبہ امام شافعی رحمہ اللہ نے نبی ﷺ کی ایک حدیث بیان کی تو ایک شخص نے کہا: ''تأخذ بہ یا أبا عبدَ اللہ؟۔ فقال: سبحان اللہ! أروی عن رسول اللہ ﷺ شیئًا لا أخذُ بہ؟۔ متی عرفتُ لرسول اللہ ﷺ حدیثاً ولم أخذ بہ، فأنا أشهِدُکم أنَّ عقلی قد ذهب '' اے ابوعبداللہ! کیا آپ اس حدیث کو قبول کرتے ہیں؟ امام شافعی رحمہ اللہ نے تعجب سے سبحان اللہ کہا، اور فرمایا: میں نبی ﷺ کی کوئی حدیث بیان کروں اور خود اسے قبول نہ کروں یہ کیسے ممکن ہے؟ جب بھی مجھے نبی اکرم ﷺ کی کسی حدیث کے بارے میں علم ہو اور میں پھر بھی اسے اگر قبول نہ کروں تو میں تم سب لوگوں کو گواہ بنا کر یہ کہتا ہوں کہ (ایسا تب ہی ہو سکتا ہے) جب میری عقل زائل ہو چکی ہو گی۔

(آداب الشافعی لابن ابی حاتم الرازی ص:۶۹ وسندہ صحیح)

امام ابوبکر الحمیدی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں مصر میں تھا وہاں امام شافعی رحمہ اللہ نے ایک حدیث بیان کی تو ایک آدمی نے کہا: اے ابوعبداللہ! کیا آپ اسے قبول کرتے ہیں؟ یہ سن

کر امام شافعی رحمہ اللہ نے فرمایا: ''إن رأیتنی خرجت من الكنيسة أو ترى على زناراً؟۔ إذا ثبت عندی عن رسول الله ﷺ حدیث قلت به، وقولته إياه ولم أزل عنه، وإن هو لم یثبت عندی لم أقوله إياه۔أترى على زناراً حتى لا إقول به۔'' کیا تو نے مجھے کسی گرجے سے نکلتے ہوئے دیکھا ہے؟یا میری کمر یا گلے میں وہ پٹی یا دھاگا دیکھا ہے جسے عیسائی باندھتے ہیں؟جب میرے نزدیک نبی کریم ﷺ کی کوئی بھی حدیث ثابت ہو جائے تو میں اس کا قائل وفاعل ہوں میں اس سے پھسلتا نہیں ہوں،اور اگر وہ میرے نزدیک ثابت ہی نہ ہو تو میں اس کا قائل نہیں ہوں،اے بندہ خدا! کیا تُو نے میرے گلے یا میری کمر میں عیسائیوں والا دھاگا دیکھا ہے؟ میں حدیث نبی ﷺ کی بیان کروں اور پھر اس کے مطابق نہ کہوں (یہ کیسے ہو سکتا ہے؟)

(حلیۃ الاولیاء ۱۰۶/۹ وسندہ صحیح)

امام شافعی رحمہ اللہ نے امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ سے کہا: ''إذا صح عندكم الحديث عن رسول الله ﷺ فقولوا لی حتى أذهبَ به فی أی بلد كان '' جب تمہارے پاس نبی کریم ﷺ کی کوئی صحیح حدیث پہنچے تو مجھے بھی بتا دیا کرو تا کہ میں اسی کے موافق چلو،خواہ وہ کسی بھی شہر والوں کی بیان کردہ ہو۔(حلیۃ الاولیاء ۱۰۶/۹ وسندہ صحیح)

امام ربیع بن سلیمان المرادی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے امام شافعی رحمہ اللہ سے نبی کریم ﷺ کی ایک حدیث کے بارے میں پوچھا،تو انھوں نے اسے وہ حدیث بیان کی کہ ایک شخص نے امام شافعی رحمہ اللہ سے کہا: آپ اس حدیث کے بارے میں کیا فرماتے ہیں؟ (یعنی اسے لینا چاہیے کہ بعض الناس کی طرح چھوڑ دینا چاہیے) بس یہ سننا تھا کہ امام شافعی رحمہ اللہ پہ کپکپی طاری ہو گی اور وہ لرزاں براندام ہو گئے اور فرمایا: ''أيُّ سماء تُظلنی وأیّ أرض تُقلنی إذا رویتُ عن رسول الله ﷺ وقلت بغيره''

جب میں نبی اکرم ﷺ سے کوئی حدیث بیان کروں اور خود اس کے خلاف کہوں تو تب کون سا آسمان مجھ پر سایہ فگن ہوگا اور کون سی زمین میرا بوجھ اُٹھائے گی؟

(حلیۃ الاولیاء ۹/۱۱۳ وسندہ صحیح ، الحسن بن علی ھو ابوسعید الجصاص ، وھو صدوق ومستور ، دیکھئے : تاریخ بغداد ۷/۳۸۸)

ثقہ وثبت محدث ابوثور ابراہیم بن خالد رحمہ اللہ فرماتے ہیں میں نے امام شافعی رحمہ اللہ سے سنا، وہ فرماتے تھے کہ "کل حدیث عن النبی ﷺ فھو قولي ، وإن لم تسمعوہ مني" نبی کریم ﷺ کی ہر (صحیح وحسن) حدیث ہی میرا قول ہے، اگرچہ تم نے اسے مجھ سے نہ بھی سنا ہو۔ (آداب الشافعی لابن ابی حاتم ص: ۶۹ ، ۷۰ وسندہ صحیح ، تاریخ دمشق ۵۱/۳۸۹)

امام شافعی رحمہ اللہ کے اس طرح کے اقوال مبارکہ اگر جمع کیے جائیں تو پورا ایک کتابچہ تیار ہوسکتا ہے، لہٰذا اسی پہ اکتفا کیا جاتا ہے۔

امام شافعی رحمہ اللہ نے اول تو کہیں احادیث کی مخالفت ہی نہیں کی ۔ اور اگر لاعلمی میں کہیں ایسا ہوا بھی ہو تب بھی انھوں نے کہا ہے کہ جہاں صحیح حدیث ملے اسے قبول کرلو اور میری تقلید مت کرو، جہاں بھی صحیح حدیث ہے وہی میرا مسلک ومذہب ہے۔ وہ تو ترکِ حدیث کو کم عقلوں کی علامت ونشانی بتاتے ہیں۔

ہم بعض الناس کی طرح محض سنی سنائی جھوٹی ، بے سند، یا ضعیف سند سے منقول باتیں نہیں کرتے بلکہ جو بھی بات کرتے ہیں باحوالہ کرتے ہیں۔

امام ابوحاتم الرازی رحمہ اللہ نے فرمایا: "علامة أهل البدع: الوقيعة في أهل الأثر" اہل بدعات کی یہ علامت ونشانی ہے کہ وہ اہل الاثر یعنی اہل الحدیث کی عیب جوئی/غیبت ومذمت کرتے ہیں۔ (اصل السنۃ واعتقاد الدین ، فقرہ: ۳۶ وسندہ صحیح)

شیخ الاسلام امام عبداللہ بن المبارک رحمہ اللہ سے کہا گیا کہ "ھذہ الأحادیث المصنوعة؟ قال: یعیش لھا الجھابذۃ" یہ جو موضوع ومن گھڑت احادیث ہیں ان کا کیا کیا جائے؟ تو انھوں نے فرمایا: "ان کے لیے (اللہ تعالیٰ نے) کھوٹے اور کھرے کو پرکھنے والے ماہرین فن پیدا کردیے ہیں۔"

(تقدمۃ الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ۱/۳ ، ۱/۱۱ وسندہ صحیح)

امام الجرح والتعدیل امام ابوحاتم الرازی رحمہ اللہ کیا ہی خوب فرماتے ہیں: "لم

يكن في أمة من الأمم منذ خلق الله آدم أمناء يحفظون آثار الرسل إلا في هذه الأمة ، فقال له رجل: يا أبا حاتم! ربما رووا حديثا لا أصل له ولا يصح۔ فقال:"علماؤهم يعرفون الصحيح من السقيم ، فروايتهم ذلك للمعرفة ليتبين لمن بعدهم أنهم ميزوا الآثار وحفظوها ، ثم قال: رحم الله أبا زرعة ، كان والله مجتهدا في حفظ آثار رسول الله ﷺ۔" جب سے اللہ تعالیٰ نے سیدنا آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا ہے اُس وقت سے لے کر اِس وقت تک کسی بھی امت میں ایسے ثقہ وامین لوگ پیدا نہیں ہوئے ہیں جو اپنے رسول کی احادیث وآثار کو یاد رکھنے والے اور ان کی حفاظت کرنے والے ہوں سوائے اس امت کے، انھیں کسی آدمی نے کہا کہ: اے ابو حاتم! کبھی کبھار وہ ایسی احادیث وروایات بھی تو بیان کر دیتے ہیں جس کی نہ ہی کوئی اصل ہوتی ہے اور نہ ہی وہ صحیح ہوتی ہے؟

پھر امام ابو حاتم الرازی رحمہ اللہ نے فرمایا:"اس امت کے علماء (یعنی اہل حدیث) صحیح اور ضعیف احادیث کے درمیان (خوب) پہچان ومعرفت رکھتے ہیں۔ اور ایسی احادیث وروایات کو صرف معرفت ومعلومات کے لیے لیتے تھے۔ تاکہ وہ اپنے بعد آنے والوں کے لیے یہ بات خوب اچھی طرح واضح کر دیں کہ انھوں نے (کھوٹے اور کھرے) آثار واحادیث کا فرق خوب واضح کر دیا ہے۔ اور انھوں نے انھیں حفظ ویاد کر رکھا ہے۔"

پھر امام ابو حاتم الرازی رحمہ اللہ نے فرمایا:"اللہ تعالیٰ ابو زرعہ الرازی رحمہ اللہ پہ رحمتوں کا نزول فرمائے، اللہ کی قسم! وہ نبی کریم ﷺ کی احادیث وآثار کو یاد رکھنے میں مجتہد تھے۔"

(شرف اصحاب الحدیث للخطیب ح:۷۸ وسندہ صحیح، تاریخ دمشق ۳۸/۳۰)

حافظ ابن حجر رحمہ اللہ لکھتے ہیں:"أكثر المحدثين في الإعصار الماضية من سنة مائتين وهلم جرا إذا ساقوا الحديث بإسناده اعتقدوا أنهم برؤا من عهدته والله أعلم " زمانہ ماضی میں دوسری صدی ہجری اور اس کے بعد کے اکثر محدثین جب کسی روایت کو سند کے ساتھ بیان کر دیتے تھے تو وہ سمجھتے تھے کہ ہم اس

کی ذمہ داری سے بری الذمہ ہو گئے ہیں۔ واللہ اعلم ۔ (لسان المیزان ۱/۳۵۳، امام الطبرانی)

آلِ دیو بند، اہلِ حدیث کے کتنے ہی مخالف سہی لیکن اللہ رب العزت نے ان کے قلم سے ہمارے بارے میں سچ اگلا دیا ہے۔ چناں چہ مولوی محمد زکریا کاندھلوی صاحب، اہلِ حدیث کے بارے میں لکھتے ہیں: ''وہ جماعت صرف مجتہدین کے تقلید سے انکار کرتی ہے۔ محدثین کی بالادستی اوران کے فیصلہ سے باہر نکلنے کا ارادہ نہیں کرتی۔'' (فتنہ مودودیت ص:۹۲)

آلِ دیو بند کے علامہ خالد محمود مانچسٹروی لکھتے ہیں: ''جماعت اہلحدیث سے ہمیں تحقیقاتِ حدیث میں کتنا ہی اختلاف کیوں نہ ہو لیکن اِس بات کا انکار نہیں کیا جا سکتا کہ پچھلی صدی میں اپنی بے بضاعتی کے باوجود حدیث کے جھنڈے اِنہی لوگوں نے قریہ قریہ اور شہر شہر اُٹھائے ہیں۔ اُس وقت نہ اُنہیں کوئی بیرونی امداد حاصل تھی جس کے سہارے ان کی بڑی بڑی بلڈنگیں اور تنظیمیں بنی ہوں۔ بس ایک ولولہ اور جذبہ تھا جو اُن کے عوام کو ہر جگہ تراجم حدیث اُٹھائے لئے پھرتا تھا۔'' (آثار الحدیث ج۲ ص:۲۳)

قارئین سے گزارش ہے کہ جب کبھی آپ صحیح العقیدہ ثقہ وصدوق علماء کے بارے میں کہیں کوئی نازیبا بات پڑھیں تو پریشان ہونے کے بجائے امام الذہبی رحمہ اللہ کی یہ بات یاد رکھیں: ''الجاهل لا يعلم رتبة نفسه فكيف يعرف رتبة غيره؟'' جاہل کو تو اپنا مقام ومرتبہ معلوم نہیں سو وہ کسی دوسرے کے مقام ومرتبہ کو کیا جانے گا؟

(سیر اعلام النبلاء ۱۱/۳۲۱)

ائمہ دین نہ ہی تو کسی پر ناحق ظلم کرتے تھے اور نہ ہی وہ جھوٹے دعوے کرتے تھے اور نہ ہی کسی طرح کی خیانت کیا کرتے تھے، اور نہ ہی انھوں نے الفاظ میں کوئی ردوبدل کیا ہے، امام ابن حبان رحمہ اللہ اپنے گروہ محدثین کے بارے میں کیا ہی خوب فرماتے ہیں: ''لسنا ممن يطلق الكلام على أحد بالجزاف بل نعطى كل شيخ قسطه وكل راو حظه'' ہم ان لوگوں میں سے نہیں ہیں جو اوٹ پٹانگ باتوں کی بنا پر کسی راوی پر جرح کرتے ہیں۔ بلکہ ہم ہر شیخ کو اس کا انصاف کے ساتھ حق دیتے ہیں، اور ہر راوی کو اس کا

وہی مقام دیتے ہیں جس کا وہ مستحق ہوتا ہے۔ (کتاب الثقات ۶/۲۱۸، ۲۱۹)

مزید فرماتے ہیں: "لسنا ممن یوھم الرعاع مالا یستحله ولا ممن یحیف بالقدح فی إنسان وإن کان لنا مخالفا بل نعطی کل شیخ حظه مما کان فیه ونقول فی کل إنسان ما کان یستحقه من العدالة والجرح" ہم (محدثین) ایسے نہیں ہیں جیسا کہ اوباش وگھٹیا قسم کے لوگ عوام الناس میں ہمارے بارے میں شکوک وشبہات پیدا کرتے رہتے ہیں جنھیں ہمارے بارے میں سوچنا اور ان کا اظہار حلال و جائز نہیں۔ اور نہ ہی ہم ان لوگوں میں سے ہیں جو کسی انسان کو ظلم وستم کے ساتھ مجروح قرار دیتے ہیں خواہ وہ ہمارا مخالف ہی کیوں نہ ہو، بلکہ ہم ہر شیخ کو اس کا وہی حق دیتے ہیں جس کا وہ مستحق ہوتا ہے، اور ہر انسان کے بارے میں بلحاظ جرح وتعدیل ہم وہی کہتے ہیں جس کا وہ حقدار ہوتا ہے۔ (کتاب الثقات ۷/۶۴۶)

امام ابن حبان رحمہ اللہ کے اس عمدہ قول پر تبصرہ کرتے ہوئے محدث العصر حافظ زبیر علی زئی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: "معلوم ہوا کہ امام ابن حبان اور محدثین کرام بحیثیت مجموعی میزانِ عدل اور انصاف پر گامزن تھے۔ بعض مستثنیات اور اخطاء کی وجہ سے محدثین کے خلاف پروپیگنڈا شروع کر دینا بقول ابن حبان رحمہ اللہ گھٹیا لوگوں کا کام ہے۔" (مقالات ۱/۵۳۴)

اس قدر فضائل ومناقب کے باوجود بعض لوگ اہلِ حدیث کی مخالفت، ان پر طعن و تشنیع اور تمسخر وتحقیر اپنا موروثی حق سمجھتے ہیں۔ ایسے ہی لوگوں کے بارے میں امام احمد بن سنان الواسطی رحمہ اللہ نے فرمایا تھا: "لیس فی الدنیا مبتدع إلا وھو یبغض أھل الحدیث وإذا ابتدع الرجل نُزع حلاوۃ الحدیث من قلبه" دنیا میں کوئی ایسا بدعتی نہیں ہے جو اہلِ حدیث سے بغض نہ رکھتا ہو، جب آدمی بدعت میں مبتلاء ہو جاتا ہے تو اس کے دل سے احادیث کی مٹھاس نکال دی جاتی ہے۔

(معرفۃ علوم الحدیث للحاکم: ۴ وسندہ صحیح)

ثقہ وصدوق محدث امام ابو اسماعیل محمد بن اسماعیل الترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں

اور احمد بن الحسن الترمذی رحمہ اللہ، امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کے پاس موجود تھے تو احمد بن الحسن نے امام احمد رحمہ اللہ سے کہا کہ مکہ میں ابن ابی قتیلہ کے سامنے اصحاب الحدیث کا ذکر ہوا تو اس نے کہا: ''أصحاب الحدیث قوم سوء'' اصحاب الحدیث برے لوگ ہیں۔ ''فقام أبو عبداللّٰہ، وھو ینفض ثوبہ فقال: زندیق! زندیق! زندیق! ودخل البیت'' یہ سن امام ابوعبداللہ احمد بن حنبل رحمہ اللہ کھڑے ہوگئے اور ہاتھ جھاڑ کر تین مرتبہ فرمایا کہ ابن ابی قتیلہ زندیق ہے، زندیق ہے، زندیق ہے۔ پھر گھر میں داخل ہو گئے۔ (معرفۃ علوم الحدیث ص: ۴ وسندہ حسن)

اس سے معلوم ہوا کہ اہل الحدیث پہ لعن طعن کرنے والے امام احمد رحمہ اللہ کے ہاں زندیق وملحد لوگ ہیں۔

اہل بدعات واہل الرائے، اہل الحدیث ہی سے کیا وہ تو مرضی کے مخالف احادیث سے بھی بغض رکھتے ہیں۔ چناں چہ ثقہ وصدوق امام بقیہ بن الولید رحمہ اللہ فرماتے ہیں: مجھ سے امام اوزاعی رحمہ اللہ نے فرمایا: ''یا أبا یحمد! ما تقول فی قوم یبغضون حدیث نبیھم صلی اللہ علیہ وسلم؟ ـ قال: قلت: قوم سوء، قال: لیس من صاحب بدعۃ تحدثہ عن رسول اللّٰہ صلی اللہ علیہ وسلم بخلاف بدعتہ إلا أبغض الحدیث'' اے ابو یحمد! آپ ایسے لوگوں کے بارے میں کیا کہتے ہیں جو اپنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث سے بغض رکھتے ہیں؟ امام بقیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں: میں نے کہا: یہ بُرے لوگ ہیں۔ یہ سن کر امام اوزاعی رحمہ اللہ نے فرمایا: کوئی بھی بدعتی ایسا نہیں ہے جسے تُو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ایسی احادیث بیان کرے جو اُس کی بدعات کے خلاف ہوں تو وہ احادیث سے بغض ونفرت نہ رکھتا ہو۔ (الحجۃ فی بیان المحجۃ ۱/ ۲۰۷ سندہ حسن، الطیوریات ۴/ ۱۳۷۸ ح: ۱۳۴۴)

تنبیہ: اصل کتب میں ''ابومحمد'' لکھا ہوا ہے جب کہ درست ''ابو یحمد'' ہے جیسا کہ کتب اسماء الرجال میں امام بقیہ بن الولید رحمہ اللہ کی یہی کُنیت مذکور ہے۔ اسی بات کو مدنظر رکھتے ہوئے ہم نے یہاں ابو یحمد لکھا ہے۔

ایک مقام پر حافظ ابن حبان رحمہ اللہ نے اہلِ حدیث کی تین نشانیاں بیان کی ہیں:

۱: وہ حدیثوں پر عمل کرتے ہیں۔

۲: سنت (یعنی حدیث) کا دفاع کرتے ہیں۔

۳: اور سنت کے مخالفین کا قلع قمع کرتے ہیں۔

(صحیح ابن حبان، الاحسان: ۶۱۲۹، دوسرا نسخہ: ۶۱۶۲)

امام شافعی رحمہ اللہ نے فرمایا: ''جب میں اہلِ حدیث میں سے کسی شخص کو دیکھتا ہوں تو گویا میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو زندہ دیکھتا ہوں۔'' (شرف اصحاب الحدیث للخطیب: ۸۶ وسندہ صحیح)

بعض لوگ اہل حدیث کے یہ فضائل ومناقب دیکھ کر موجودہ زمانے کے اہل الحدیث کو اس سے خارج کرتے ہوئے یہ جھوٹا پروپیگنڈا شروع کر دیتے ہیں اس سے صرف محدثین ہی مراد ہیں حالاں کہ امام اہل السنہ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''صاحب الحدیث عندنا من یستعمل الحدیث'' ہمارے نزدیک صاحب الحدیث وہ شخص ہے جو اس پر عمل کرتا ہے۔

(الجامع لاخلاق الراوی وآداب السامع ۱/۱۴۴ ح: ۱۸۳ وسندہ صحیح، مناقب الامام احمد لابن الجوزی ص: ۲۰۸)

امام مالک بن انس رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''سن رسول اللّٰہ صلی اللہ علیہ وسلم وولاۃ الأمر بعدہ سننا، الأخذ بھا تصدیق لکتاب اللّٰہ عز وجل، واستکمال لطاعۃ اللّٰہ، وقوۃ علی دین اللّٰہ من عمل بھا مھتد، ومن استنصر بھا منصور، ومن خالفھا اتبع غیر سبیل المؤمنین، وولاہ اللّٰہ ما تولی'' نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اور آپ کے خلفاء نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد سنن اور (امور سلطنت چلانے کے راستے) مقرر کیے ہیں انھیں پکڑنا اللہ تعالیٰ کی کتاب کی تصدیق ہے، اور اللہ تعالیٰ کی بھرپور اطاعت اور دین میں مضبوطی ہے، جو ان پر عمل پیرا ہوا وہ ہدایت یافتہ ہو جائے گا اور جو ان ہی سے مدد لے گا وہ منصور بن جائے گا، جو ان کی مخالفت کرے گا وہ مؤمنین کے راستہ سے ہٹا ہوا ہوگا اللہ تعالیٰ اسے اُدھر

ہی پھیر دے گا جس سمت وہ پھرے گا۔ (شرف اصحاب الحدیث للخطیب: ۷ وسندہ حسن لذاتہ)

"استنصر بها" کا معنی ومفہوم یہ ہے جو بھی شخص تمام زندگی قرآن مجید، احادیث اور آثار الصحیحہ والحسنہ کے ساتھ تمسک اختیار کرے گا وہ طائفۂ منصورہ میں سے ہو جائے گا۔ اور جو قرآن مجید اور احادیث وآثار صحیحہ والحسنہ کو چھوڑ کر کسی بھی سمت نکل جائے اللہ تعالیٰ اسے اُدھر ہی پھیر دے گا جس طرف وہ پھرنا چاہے۔ خواہ منکرین احادیث کی پگڈنڈی پہ چلے خواہ تقلید کا پٹہ گلے میں ڈالے یا پوری ڈھٹائی سے یہ اعلان کرتا پھرے: "ولا ينتقض عهده بالإباء عن الجزية ، والزنا بمسلمة ، و قتل مسلم ، و سب النبي ﷺ".

امام مسلم بن الحجاج رحمہ اللہ کیا ہی خوب فرماتے ہیں: "واعلم رحمك الله! أن صناعة الحديث ، ومعرفة أسبابه من الصحيح والسقيم إنما هي لأهل الحديث خاصة ، لأنهم الحفاظ لروايات الناس ، والعارفين بها دون غيرهم ، إذ الأصل الذي يعتمدون أديانهم: السنن والآثار المنقولة من عصر إلى عصر ، من لدن النبي ﷺ إلى عصرنا هذا۔ فلا سبيل لمن نابذهم من الناس وخالفهم في المذهب إلى معرفة الحديث ، معرفة الرجال من علماء الأمصار فيما مضى من الأعصار من نقال الأخبار ، وحمال الآثار وأهل الحديث هم الذين يعرفونهم ، و يميزونهم ، حتى ينزلهم منازلهم في التعديل والتجريح ، وإنما اقتصصنا هذا الكلام لكي نثبته من جهل مذهب أهل الحديث ممن يريد التعلم والتنبه على تثبيت الرجال ، وتضعيفهم۔ فيعرف ما الشواهد عندهم ، والدلائل التي بها ثبتوا الناقل للخبر من نقله ، أو سقطوا من أسقطوا منهم"

بَرخوردار! اللہ آپ کے حال پہ رحم فرمائے، یہ بات اچھی طرح جان لیجیے کہ فنِ حدیث، اس

کے اسباب وعوامل، صحیح وضعیف حدیث کی معرفت وپہچان صرف اہل حدیث (محدثین) کا خاصہ ہے۔ کیونکہ صرف اہل حدیث ہی راویوں کی بیان کردہ روایات کو اچھی طرح یاد کرنے والے ہیں۔ اور اہل حدیث ہی بلاشرکت غیر اس کی معرفت وپہچان رکھتے ہیں۔ کیونکہ اہل حدیث ہی کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ انھوں نے اپنے دین کی اساس وبنیاد ان (ثابت شدہ) سنن وآثار کو بنایا ہے جو ایک دور سے لے کر دوسرے دور، یہاں تک کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے دور اقدس سے لے کر ہمارے دور تک (متصل وصحیح سند کے ساتھ) منقول ہیں۔ لوگوں میں سے جو بھی شخص اہل حدیث سے جھگڑا کرے یا اہل حدیث کی مخالفت کرے اس کے لیے احادیث کی معرفت، اسماء الرجال کی پہچان، پہلے دور کے گزرے ہوئے علماء کے حالات وواقعات، تاریخ نویسوں اور احادیث کے راویوں کی معرفت وپہچان کا کوئی راستہ اور کوئی وسیلہ نہیں۔ (ان سب باتوں کا علم اہل حدیث کی بدولت حاصل ہوا ہے اور ہو سکتا ہے) اور اہل حدیث کی ہی یہ شان واعزاز ہے کہ وہی ان سب چیزوں کو جانتے ہیں اور وہی کھوٹے اور کھرے کی خوب پہچان ومعرفت رکھتے ہیں۔ وہ ہر طرح کے راویوں کو بلحاظ جرح وتعدیل اُن کا وہی مقام ومرتبہ دیتے ہیں جس کے وہ اہل وحقدار ہوتے ہیں۔ اس بات کو ہم نے اس لیے بیان کیا ہے تاکہ ہم (ہر) اس شخص کے سامنے اس بات کو بھرپور طریقے سے واضح کرسکیں جو اہل حدیث کے مذہب ومنہج سے جاہل وناواقف ہے، اور وہ راویوں کی جرح وتعدیل، تجریح وتوثیق سیکھنے اور اس فن سے آگاہی حاصل کرنا چاہتا ہو، وہ یہ بات جان لے کہ اہل حدیث (محدثین) کے پاس وہ کون سے شواہد ودلائل ہوتے ہیں جن کی بدولت حدیث سننے والا، حدیث سنانے والے کی احادیث کو ثابت جانتا ہے، اور جس کی روایت کو وہ ساقط ومردود قرار دیتے ہیں تو وہ (راوی اور ان کی مرویات) کیوں ساقط ومردود قرار پاتی ہیں۔

(کتاب التمییز: ص ۱۸۱، قبل الحدیث ۱۰۷، دوسرا نسخہ: ص ۱۹۶، قبل الحدیث ۱۰۴)

امام مسلم رحمہ اللہ کا یہ قول اہل حدیث کے ہاں، جہاں سونے کے پانی سے لکھنے کے

قابل ہے وہیں اہل بدعات اور غالی مقلدین کے لیے یہ تازیانۂ عبرت بھی ہے۔

امام الذہبی رحمہ اللہ کیا ہی خوب فرماتے ہیں: ''نحن لا ندعي العصمة في أئمة الجرح و التعديل، لكن وهم أكثر الناس صواباً، و أندرهم خطأً و أشد هم إنصافاً، و أبعدهم عن التحامل۔ و إذا اتفقوا على تعديل أو جرح فتمسك به، واعضض عليه بناجذيك و لا تتجاوزه، فتندم۔ ومن شذ منهم فلا عبرة به، فخل عنك العناء، وأعط القوس باريها۔ فوالله لو لا الحفاظ الأكابر لخطبت الزنادقة على المنابر ولئن خطب خاطب من أهل البدع، فإنما هو بسيف الإسلام وبلسان الشريعة، وبجاه السنة وبإظهار متابعة ما جاء به الرسول ﷺ، فنعوذ بالله من الخذلان ''ہم ائمہ جرح وتعدیل کے بارے میں معصومیت کے دعوی دار تو نہیں ہیں مگر اس بات کے ضرور قائل ہیں کہ تمام لوگوں میں یہی لوگ سب سے زیادہ حق اور درست بات پہ قائم ودائم ہیں، سب سے کم خطا انھیں ہی لگی ہے، تمام لوگوں میں یہی سب سے زیادہ عدل وانصاف کرنے والے ہیں، کسی پہ ظلم وزیادتی کرنے سے یہی لوگ سب سے زیادہ دور ہیں۔ جب یہ کسی راوی کی توثیق یا تضعیف پر متفق ہوں تو اس بات کو مضبوطی سے تھام لو، اسے اپنی داڑھوں کے ساتھ پوری قوت کے ساتھ مضبوطی سے پکڑ لو، ان کی اس بات سے چشم پوشی نہ کرنا ورنہ ندامت و پچھتاوہ تمہارا مقدر بن جائے گا، ہاں ان میں سے جو خود ہی کسی راوی کے بارے میں باقی ائمہ کے برخلاف رائے رکھتا ہو اس کی اس راوی کے بارے میں اس جرح وتعدیل کا کوئی اعتبار نہیں ہوگا، تو (ان کے مقابلہ میں آنے والی ہر رائے ونظریہ اور جس کا تو اہل نہیں ہے اس) کے بوجھ ومشقت سے اپنے آپ کو آزاد کر لے، کمان اسی کو تھما جو اسے چلانا جانتا ہو (یعنی جس کا کام اسی کو ساجھے)۔ اللہ کی قسم! اگر یہ کبار حفاظ حدیث (ائمہ جرح وتعدیل) نہ ہوتے تو آج منبروں پر ضرور زندیق بے دین قسم کے لوگ (ہی) خطبہ دے رہے ہوتے، اور اگر اہل

بدعات میں سے جو کوئی خطیب خطبہ میں (احادیث) بیان کررہا ہوتا ہے تو یہ صرف اسلام کی تلوار (کے خوف کی وجہ سے)، شریعت کی زبان، سنت کی عزت وتکریم کی وجہ سے اور رسول اللہ ﷺ کے ساتھ اپنی متابعت کے اظہار کے لیے ہی ہوتا ہے۔ ہم ان کے راستے سے جدا ہونے سے اللہ رب العزت کی پناہ میں آتے ہیں۔ (سیر اعلام النبلاء ۱۱/۸۲)

ماضی قریب کے حنفی عالم جناب علامہ ابو الحسنات محمد عبدالحی لکھنوی صاحب لکھتے ہیں: "من نظر بنظر الإنصاف، وغاص في بحار الفقه والأصول متجنبا الإعتساف، يعلم علما يقينيا أن أكثر المسائل الفرعية والأصلية التي اختلف العلماء فيها، فمذهب المحدثين فيها أقوى من مذاهب غيرهم، وإني كلما أسير في شعب الاختلاف أجد قول المحدثين فيه قريبا من الإنصاف، فلله درهم، وعليه شكرهم (كذا) كيف لا وهم ورثة النبي ﷺ حقا، ونواب شرعه صدقا، حشرنا الله في زمرتهم، وأماتنا على حبهم وسيرتهم۔"

جو شخص عدل وانصاف کی نظر سے دیکھتے ہوئے اور تعصب و بے راہ روی سے بچتے ہوئے فقہ اور اصول (یعنی کتاب وسنت) کے سمندر میں غوطہ زنی کرے گا وہ یقینی طور پر جان لے گا کہ وہ فروعی اور اصولی مسائل جن میں علماء کا اختلاف ہے، ان میں ائمۂ محدثین کا مذہب ومسلک دوسروں کے مقابلہ میں سب سے زیادہ قوی ہے۔ میں جب کبھی بھی اختلاف کی گھاٹیوں کی سیر کرتا ہوں تو محدثین کا قول ہی انصاف کے قریب پاتا ہوں، یہ خوبی وکمال اللہ ہی کی طرف سے ہے اور اللہ ہی انھیں اجر وثواب سے نوازے گا، اور ایسا ہو بھی کیوں نہ وہی تو نبی کریم ﷺ کے حقیقی وارث اور سچے نمائندے ہیں، اللہ تعالیٰ ہمیں ان ہی کے گروہ میں اٹھائے اور ہمارا خاتمہ ان کی محبت وسیرت پر کرے۔

(امام الکلام: ص ۱۵۶، دوسرا نسخہ: ص ۲۱۶)

ان اقوال ذھبیہ سے معلوم ہوا کہ طائفہ منصورہ ائمہ محدثین اور ان کی اتباع میں اہل

الحدیث ہی کا مسلک حق وسچ ہے۔اور یہی لوگ سب سے زیادہ انصاف پسند، ظلم وزیادتی سے سب سے زیادہ دور رہنے والے ہیں۔ امام ابو احمد الحاکم الکبیر رحمہ اللہ نے اپنی کتاب شعار اہل الحدیث میں شعار اہل الحدیث کو بھرپور انداز میں پیش کیا ہے۔اس کا بغیر کسی مسلکی و مذہبی تعصب کے مطالعہ فرمائیں۔

اللہ جزائے خیر عطاء فرمائے استاذ محترم محدث العصر حافظ زبیر علی زئی رحمہ اللہ کو کہ انھوں نے اس کی کتاب کی بہترین تحقیق وتخریج فرمائی اور اُردو دان طبقہ پہ احسان کیا۔اگر کتاب میں کوئی غلطی نظر آئے تو ضرور مطلع فرمائیں۔

سبحانك اللّٰهم وبحمدك ، لا إله إلا أنت ، أستغفرك وأتوب إليك

تنویر الحق الترمذی

۲۵/نومبر ۲۰۲۲ء



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# شِعَارُ أَصْحَابِ الْحَدِيْثِ

أَخْبَرَنَا الشَّيْخُ الْإِمَامُ الْعَالِمُ الثِّقَةُ مَجْدُ الدِّيْنِ شَيْخُ الْإِسْلَامِ أَبُوْ سَعْدٍ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ مَنْصُوْرٍ النَّيْسَابُوْرِيُّ الْمَعْرُوفُ بِابْنِ الصَّفَّارِ فِيمَا كَتَبَهُ إِلَيَّ مُجِيْزًا قَالَ: أَخْبَرَنَا الْمَشَايِخُ الْأَئِمَّةُ أَبُوْ مُحَمَّدٍ هِبَةُ اللّٰهِ بْنُ سَهْلِ بْنِ عُمَرَ السَّيِّدِيُّ وَ أَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ مُحَمَّدُ بْنُ الْفَضْلِ أَبِي أَحْمَدَ الْفَرَاوِيُّ وَأَبُو الْقَاسِمِ زَاهِرُ بْنُ طَاهِرِ بْنِ مُحَمَّدٍ الشَّحَّامِيُّ وَأَبُو الْقَاسِمِ سَهْلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ السُّبْعِيُّ قِرَاءَةً عَلَيْهِمْ فِيْ يَوْمِ الاثْنَيْنِ الْحَادِيْ وَالْعِشْرِيْنَ مِنْ شَهْرِ رَمَضَانَ سَنَةَ سَبْعَ عَشْرَةَ وَخَمْسِمِائَةٍ.

وَأَجَازَنِيْ أَيْضًا الشَّيْخُ الْفَقِيْهُ أَبُوْ رَوْحٍ عَبْدُ الْمُعِزِّ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ أَبِى الْفَضْلِ الْبَزَّازُ الْهَرَوِيُّ يُعْرَفُ بِحَافِظٍ قَالَ: أَخْبَرَنِيْ أَبُو الْقَاسِمِ زَاهِرُ بْنُ طَاهِرِ بْنِ مُحَمَّدٍ الشَّحَّامِيُّ سَمَاعًا عَلَيْهِ قَالُوْا: أَنْبَأَنَا أَبُوْ سَعْدٍ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ الْكَنْجَرُوْذِيُّ، أَخْبَرَنَا أَبُوْ أَحْمَدَ مُحَمَّدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ إِسْحَاقَ الْحَافِظُ فِيْمَا قُرِئَ عَلَيْهِ فَأَقَرَّ بِهِ قَالَ:



۱) الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَآلِهِ أَجْمَعِيْنَ.

سب تعریفیں اللہ رب العالمین کے لیے ہیں۔

(سیدنا) محمد (ﷺ) اور آپ کی تمام آل پر درود (وسلام) ہو۔

۲) قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ: ﴿إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ الَّذِينَ إِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتْ قُلُوبُهُمْ وَإِذَا تُلِيَتْ عَلَيْهِمْ آيَاتُهُ زَادَتْهُمْ إِيمَانًا وَّعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُونَ﴾

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''مومنین صرف وہ لوگ ہیں جب اللہ کا ذکر کیا جائے تو اُن کے دل ڈر جائیں اور جب اللہ کی آیتیں اُن کے سامنے پڑھی جائیں تو اُن کا ایمان زیادہ کر دیتی ہیں اور وہ اپنے رب ہی پر توکل (بھروسا) کرتے ہیں۔'' (٨/ الانفال : ٢)



۳) وَقَالَ اللّٰهُ سُبْحَانَهُ وَتَعَالٰى: ﴿هُوَ الَّذِىْ اَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ فِىْ قُلُوْبِ الْمُؤْمِنِيْنَ لِيَزْدَادُوْٓا اِيْمَانًا مَّعَ اِيْمَانِهِمْ﴾

اور اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے فرمایا: ''اُسی نے مومنوں کے دلوں میں سکینت نازل کی تاکہ وہ اپنے ایمان کے ساتھ ایمان میں زیادہ ہو جائیں۔'' (٤٨/ الفتح : ٤)



٤) وَقَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى ذِكْرُهُ: ﴿وَالَّذِينَ اهْتَدَوْا زَادَهُمْ هُدًى وَّآتَاهُمْ تَقْوَاهُمْ﴾

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''اور وہ لوگ جنھوں نے ہدایت اختیار کی، اس نے انھیں ہدایت میں بڑھا دیا اور انھیں ان کا تقوی دے دیا۔'' (٤٧/ محمد : ١٧)



# بَابُ ذِكْرِ الدَّلِيلِ عَلٰى أَنَّ الْإِيْمَانَ فِي الْقَلْبِ

## اس دلیل کا ذکر کہ ایمان دل میں ہوتا ہے

۵) أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الْعَزِيْزِ الْبَغَوِيُّ بِبَغْدَادَ حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رضي الله عنه قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم: **((لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ أَحَدٌ فِي قَلْبِهِ مِثْقَالُ حَبَّةِ خَرْدَلٍ مِنْ كِبْرٍ، وَلَا يَدْخُلُ النَّارَ أَحَدٌ فِي قَلْبِهِ مِثْقَالُ حَبَّةِ خَرْدَلٍ مِنْ إِيْمَانٍ))**.

(سیدنا) عبداللہ (بن مسعود رضی اللہ عنہ) سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جنت میں کوئی (بھی) ایسا شخص داخل نہیں ہوگا جس کے دل میں رائی کے دانہ برابر تکبر ہو اور (جہنم کی) آگ میں کوئی (بھی) ایسا شخص داخل نہیں ہوگا جس کے دل میں رائی کے دانہ برابر ایمان ہو۔''

**تحقیق** صحیح

أخرجه مسلم (كتاب الإيمان، باب تحريم الكبر و بيانه: ح ٩١) وابن ماجه (المقدمة، باب في الإيمان: ح ٥٩) عن سويد بن سعيد، ومسلم عن منجاب بن الحارث، كلاهما عن علي بن مسهر، وأبو داود (كتاب اللباس، باب ماجاء فى الكبر: ح ٤٠٩١)، والترمذي (كتاب البر والصلة، باب ماجاء فى الكبر: ح ١٩٩٨) عن أبي بكر بن عياش، ومسلم والترمذي كلاهما عن الأعمش، ومسلم والترمذي (ح ١٩٩٩) وغيرهما عن فضيل بن عمرو، كلاهما عن إبراهيم النخعي به بألفاظ متقاربة.

※ وقال الترمذي: "هذا حديث حسن صحيح غريب".

**قلت:** وللحديث طرق أخرىٰ، انظر مسند الإمام أحمد (١/ ٤١٢، ٤١٦، ٤٥١) والمعجم الكبير للطبراني (١٠/ ٩٢ ح ١٠٠٠٠) وغيرهما.

وانظر ح: ٦



**٦)** أَخْبَرَنَا الْإِمَامُ أَبُوْ بَكْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ إِسْحَاقَ بْنِ خُزَيمَةَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَ يَحْيٰى بْنُ حَكِيْمٍ قَالَا: حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَمَّادٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ حَدَّثَنَا أَبَانُ بْنُ تَغْلِبَ عَنْ فُضَيْلٍ - يَعْنِى ابْنَ عَمْرٍو - عَنْ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم قَالَ: **((لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ مَنْ كَانَ فِيْ قَلْبِهِ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ مِنْ كِبْرٍ، وَلَا يَدْخُلُ النَّارَ مَنْ كَانَ فِيْ قَلْبِهِ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ مِّنْ إِيْمَانٍ))**.

(سیدنا) عبداللہ (بن مسعود رضی اللہ عنہ) سے (ہی) روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جنت میں کوئی (بھی) ایسا شخص داخل نہیں ہوگا جس کے دل میں رائی کے برابر تکبر ہو اور (جہنم کی) آگ میں کوئی (بھی) ایسا شخص داخل نہیں ہوگا جس کے دل میں رائی کے برابر ایمان ہو۔''

**تحقیق** صحیح

أخرجه مسلم (ح ٩١) وغيره، انظر ح: ٥



